مکمل تر نسخہ تیار کرکے اسی سے فارسی ترجمہ کیا اور ۱۳۴۳ش میں چھاپا. بعد ازاں ۱۹۷۳ء میں عربی کا مکمل متن بھی ۲۲۶ صفحات میں شائع کیا. ندیم نے اس فہرست میں سابقہ اورمعاصر اقوام کے علوم کی تاریخ پر توجہ دی ہے اور کتابوں کے ضمن میں نام اورموضوع کے بیان پر ہی اکتفا کیا ہے. لیکن بعض مقامات پر وہ آج کل کی کتاب شناسی کی طرح کتاب کی دیگر خصوصیات مثلاً ابتدا اورخاتمے کی عبارت بھی نقل کرتا ہے. مثلاً اس نے اسحاق موصلی کی کتاب «اغانی» کے گیارہ حصوں کی ابتدائی سطورنقل کی ہیں (طبع تجدد ص ۱۵۹) اور الجاحظ کی کتاب «حیوان» کا آغاز بھی بیان کیا ہے (طبع تجدد: ۲۱۵).

۳- زراری کا تیار کردہ اشاریہ کتب جس کا ذکر نمبر ۲ کے تحت گذر چکا ہے، «کشکول بحرینی» میں چھپا ہے. (ذریعہ ۱:۲۳- ۱۲۲ و ۲: ۳۶۵).

## پانچویں صدی ہجری:

## فہرست نویسی کی تکمیل کی روش

پانچویں صدی ہجری میں فہرست نویسی میں دو باتیں نمایاں ہیں: ایک، البیرونی کی فہرستیں جو مشرقی ایران میں لکھی گئیں اور ان میں علمی پہلو نظر آتا ہے؛ دوسری، مغربی ایران میں تیار ہونے والی فہرستیں جن میں گویا شیعیت کو چھلنی سے گذارا گیا ہے.

## ۳۱- بیرونی کی فہرستیں

ابو ریحان بیرونی (۳۶۲-۴۴۰ھ) کی تیار کردہ ایک فہرست دو حصوں پر مشتمل ہے۔ پہلا حصہ رازی کی تصانیف کی فہرست پر مبنی ہے جس کا ذکر پہلے گذر چکا ہے، دوسرا حصہ خود بیرونی کی تصانیف کی فہرست پر مشتمل ہے۔ اس نے یہ فہرست ۴۲۷ھ میں تیار کی اس وقت اس کی عمر بحساب شمسی ٦٣ سال اور بحساب قمری ٦٥ سال تھی- دیباچے سے معلوم ہوتا ہے کہ کوئی دوسرا شخص، جس کا نام نہیں لکھا گیا، محمد زکریای رازی کی تصانیف کے بارے میں جاننے کا خواہاں تھا، اسی شخص سے مخاطب ہوکر بیرونی لکھتا ہے: «جہاں تک ممکن ہو سکا ہے میں نے رازی کی کتابوں کا ذکر کر دیا ہے جو میں نے خود دیکھی ہیں یا رازی کی راہ نمائی میں ان کانام رازی کی کتابوں میں پایا ہے»۔ بیرونی نے (چونکہ متعصب سُنّی غزنوی ترکوں کے دربار سے وابستہ تھا اس لیے) اپنی کتاب کے مقدمے میں اس خوف کا اظہار کیا ہے کہ رازی کی کتابوں کی فہرست مرتّب کرنے سے مبادا یہ سمجھا جائے کہ میں اس کا ہم خیال ہوں یا اس کی طرف علمی رجحان رکھتا ہوں۔ بیرونی لکھتا ہے: «میں نے یہ کام تمہاری درخواست (درخواست کرنے والے کا نام بھی ڈر کی وجہ سے نہیں لکھا) کے احترام میں انجام دیا ہے»۔ اس کتاب کا ایک نسخہ نمبر ۱۳۳ کے تحت کتب خانہ لیڈن میں موجود ہے۔ زخاؤ E. Sachau نے اس کا وہ حصہ جو فہرستِ تصانیفِ بیرونی پر مشتمل ہے «آثار الباقیہ» مطبوعہ لیپزیگ ۱۸۷۸ء کے مقدمہ میں صفحہ ۳۸-۴۸ میں شامل کیا ہے۔ بعدِ میں وِیدہ مَن، E. Wiedemann نے ۱۹۲۰ء میں تصانیف بیرونی والے حصے اور

رسکا J. Ruska نے ۱۹۲۵ء میں تصانیفِ رازی والے حصے کا جرمنی زبان میں ترجمہ کیا اور چھپوایا۔ اس کے بعد پورا رسالہ پل کراوس P. Kraus نے مرتب کیا اور حواشی و تعلیقات لکھے اور پیرس سے ۱۹۳۶ء میں ۵۱ صفحات میں «رسالہ للبیرونی فی فہرست کتب الرازی» کے سرورق کے ساتھ شائع کیا۔ اس کا فرانسیسی سرورق یہ ہے]

Epitre de Beruni Contenant le repertoire des ouvrages de Muhammad b. Zakariya ar-Razi.

بیرونی نے پہلے حصے میں ۱۸۴ کتابیں رازی سے منسوب کی ہیں. کہتے ہیں فہرست ندیم میں یہ تعداد ۱٦۷ ہے مگر میں نے طبع تجدد ص ۳۵۹-۳٦۰ و ۲۲۳ میں ۱۷۱ نام شمار کیے ہیں. بہ ہر حال بیرونی کے بعد ابن ابی اصیبعہ (احمد ۵۹٦-٦٦۸ھ) نے عیون الانباء میں یہ تعداد ۲۳۸ تک پہنچادی ہے۔

ساتویں صدی ھجری میں ابو اسحاق ابراہیم بن محمد تبریزی معروف بہ غضنفر، بیرونی شناس تھا اور اس نے ٦۷۸ھ میں «صیدنہ» کی نقل تیار کی تھی. اسی نے فہرست بیرونی کا تکملہ لکھا اور اسے «المشاطة لرسالة الفہرست» سے موسوم کیا. اس رسالے کا ایک نسخہ رسالہ بیرونی کے ساتھ مجموعہ شمارہ ۱۳۳ کے تحت کتابخانہ لیڈن(ہالینڈ) میں موجود ہے. (مہدی محقق، بیست گفتار ص۱۲۱-۱۲۵)

ڈاکٹر محمود نجم آبادی نے بھی ندیم، بیرونی، قفطی اور ابن ابی اصیبعہ کی فہرستوں کے باھمی تقابل سے رازی کی تصانیف

کی ایک فہرست تیار کی ہے اور ہر تصنیف کے نسخوں کی بھی نشان دہی کی ہے. اس فہرست میں کتابوں کی تعداد ۲۷۱ ہے اور یہ «مؤلفات و مصنفات ابوبکر محمد زکریای رازی» کے نام سے ۱۳۳۹ ش میں ۲۲۲ صفحات میں شائع ہوئی ہے. اس سے پہلے ۱۳۱۸ ش میں اسی کتاب کا مختصر ایڈیشن نکلا تھا.

بو آلو D.J. Boilot نے بیرونی کی فہرست کا دوسرا حصہ جو خود بیرونی کی تصانیف پر مشتمل ہے اور اس میں ۱۳۸ کتب کا ذکر ہوا ہے، علیحدہ کیا اور دیگر مآخذ کی مدد سے اس پر مزید ۲۲ ناموں کا اضافہ کیا اوران کی تعداد ۱۸۰ تک پہنچا دی. مزید براں کئی فہرستوں کی مدد سے اس میں کتابوں اور نسخوں کے بارے میں اضافی معلومات درج کیں اورمؤسسہ دومینیکی قاهره دارالمعارف مصر کے رسالے کی جلد دوم ص ۱۶۱-۲۵۶، بابت سال ۱۹۵۵ء میں شائع کیا. پرویز اذکائی نے تصانیف بیرونی کے اسی حصے کو زخاؤ کی اشاعت کی بنیاد پر اور بوآلو کی کتاب شناسی اور نسخہ شناسی پر مبنی تحقیقات کی مدد سے فارسی میں منتقل کیا ہے اور ۱۳۵۲ش میں بیرونی کی ہزار سالہ تقریبات کے موقع پر ۱۰۲ صفحات میں شائع کیا ہے. اس کے بعد ایک ہندوستانی احمد سعید خان نے کتابیاتِ ابو ریحان بیرونی انگریزی زبان میں تیار کی اور اسے ۱۹۷۱ء میں اسٹینسل پر چھاپا. اس کا فارسی ترجمہ عبدالحی حبیبی افغانی نے کیا اور ۱۳۵۲ش میں ابو ریحان کی ہزار سالہ تقریبات کے موقع پر شورائے عالی فرہنگ و ہنر، تہران نے ۲۳۰ صفحات میں شائع کیا.

### مغربی ایران میں صاف شدہ اہم شیعی فہرستیں

۳۲- چونکہ مغربی ایران کے لوگ دربار بغداد سے زیادہ قریب تھے اس لیے ان کی فکری کاوشوں میں مذہبی رنگ مشرقی ایران کے لوگوں سے زیادہ تھا. جس طرح مغربی ایران میں معتدل مزاج شیعہ سیاست دانوں (مثلاً نوبختی، فراتی، رفیل، ساجی خاندان وغیرہ) نے غالی اسماعیلی اور قرمطی شیعوں کی سرکوبی میں عباسی حکومت سے تعاون کیا تھا اسی طرح اعتدال پسند شیعہ علماءمثلاً مفید(م۴۱۳ھ)، مرتضی (م ۴۳۶ھ)، کراجکی (م۴۴۹ھ)، طوسی (م ۴۶۰ھ) اپنی مذہبی فہرستوں اورکتابیات میں غالیوں کو دائرہ تشیع سے خارج کرتے رہے. غضایری (وفات بعد از ۴۱۱ھ) نے کتاب الضعفاء لکھ کر کئی غالی مصنفوں کو ناقابل اعتبار قرار دیا. طوسی (م.۴۶۰ھ) نے کشی (م ۳۲۸ھ) کی کتاب رجال صاف کرتے وقت کئی افراد کو اس سے خارج کر دیا.

### اب اس صدی کی چند مذہبی فہرستیں -

الف: ذاتی فہرستیں،

ب: عمومی فہرستیں

### الف - ذاتی فہرستیں

۳۳- مفید: محمد بن نعمان (م۴۱۳ھ) کی فہرست کا ذکر نمبر ۲۲ کے ذیل میں گذر چکا ہے.

۳۴- مرتضی علم الهدی علی بن حسین (۳۵۵-۴۳۶ھ) (آل بویہ کے زمانے میں عراقی طالبیوں کا نقیب تھا جو ہاشمی سیاست کی وجہ سے انتہا پسند اسماعیلی شیعوں کے مقابلے میں عباسی

حکومت کی حمایت کرتے تھے). طوسی نے اپنی فہرست میں مرتضی کی تصانیف کا ذکر خود اسی کی فہرست کے حوالے سے کیا ہے. ذریعہ کے مصنف نے گمان ظاہر کیا ہے کہ یہ فہرست خود مرتضی نے تیار کی تھی یا اس کے شاگرد محمد بصری نے اپنے استاد کی کتب کی فہرست لکھی جس کی پشت پر مرتضی نے ان کی روایت کرنے کی اجازت تحریر کی. اشاریہ کتب پر مرقوم اس اجازت کی تاریخ تحریر شعبان ۴۱۷ھ ہے اور اس کا ایک نسخہ کتابخانہ سپہسالار [تہران] (٦-۲۵۳۳) اور (فہرست ۳۹۱:۵) اور دوسرا [کتب خانہ آستان قدس] مشهد (فہرست ٦٦:۲) میں ہے. یہ فہرست یا اشاریہ «ادب المرتضی من سیرته و آثاره» تألیف عبدالرزاق محی الدین مطبوعہ مصر ۱۹۵۷ء میں صفحہ ۱۳۱، ۱٦۲ تا ۱٦۷ طبع ہوا ہے.

۳۵- کراجکی: محمد بن علی بن عثمان (م۴۴۹ھ) سید مرتضی نے اسے اسماعیلیوں کے خلاف جنگ کے لیے طرابلس شام میں قاضی نامزد کیا تھا. اس نے بھی ایک فہرست تیار کی. ابن طاوس (م٦٦۴ھ) نے «دروع الواقیه» میں جعفر بن احمد قُمی کے حالات اور اس کی ۲۲ تصانیفِ کا ذکر اسی فہرست کے حوالے سے کیا ہے. اس فہرست کا نسخہ ابن طاوس کے پاس تھا. (آقا بزرگ، طبقات ۱۷۹:۵، ذریعہ ۳۹۳:۱٦). ولی نوری نے مستدرک الوسائل (۴۹۷:۳) میں تصانیف کراجکی کی فہرست کا جو کراجکی کے کسی معاصر کی تیار کردہ ہے، متن شائع کیا ہے لیکن اس میں مذکورہ بالا فہرست کا ذکر نہیں ہے. ذریعہ کے مصنف کا قیاس ہے کہ «فہرست کتبِ کراجکی» ابوالقاسم بن شیخ مفید اور موسی

بن کراجکی کی تصنیف ہو سکتی ہے. لیکن خود اس فہرست کے مصنف کا بیان ہے کہ: «کراجکی نے «روض العابدین» اپنے بیٹے کے لیے تصنیف کی« تو ظاہر ہے کہ اس کا مؤلف کراجکی کا بیٹا نہیں ہے ورنہ لکھتا کہ میرے لیے تصنیف کی ہے (ذریعه ۱۶: ۳۷۹).

## ۳٦- کتب شیعه کی عمومی فہرستیں

دو فہرستوں یعنی احمد بن علی نجاشی (۳۷۲-۴۵۰ھ) اور محمد بن حسن طوسی (۳۸۵-۴۶۰ھ) کو ہم بطور خاص شیعی کتب کے لیے پانچویں صدی ہجری کی اہم ترین کتابیات قرار دے سکتے ہیں. یہ دو کتابیں رجال کی تین کتابوں [از] کشی (م۳۲۸ھ) غضائری (م بعد از ۴۱۱ھ) اور طوسی کے ساتھ مل کر رجال شیعه پر پانچ «اصل» قرار پاتی ہیں جنہیں ۱۰۱۶ھ میں عنایت الله قہپائی نے باہم مدغم کرکے افراد کے ناموں کی [تہجی] ترتیب پر مرتّب کیا اور «مجمع الرجال» نام رکھا. جو حال ھی میں ۱۳۸۷ھ میں ضیاء الدین علامه فانی کے اہتمام سے اصفہان میں سات جلدوں میں طبع ہوئی ہے. نجاشی اور طوسی کی فہرستیں، جیسا کہ آگے ذکر آئے گا الگ الگ بھی شائع ہوئی ہیں. اگرچہ طوسی، نجاشی سے عمر میں تین سال بڑا تھا لیکن نجاشی کی فہرست، طوسی کی فہرست کے بعد اس کی تصحیح کے لیے لکھی گئی اور کتاب میں کئی مقامات پر (مثلاً صدوق اور طوسی کے حالات میں) فہرست طوسی سے نقل کیا ہے. یہی وجہ ہے کہ نجاشی کی فہرست زیادہ پختہ اور باترتیب ہے اور رجال پر کام کرنے والے شیعه طوسی کی فہرست کی نسبت اسے زیادہ معتبر سمجھتے ہیں. نجاشی نے محمد

بن تبان کا سال وفات ۳۱۹ھ لکھا ہے اور سید مرتضی (م۴۳۶ھ) کے بارے میں کہا ہے کہ میں نے اس کی میّت کو غسل دیا تھا۔ رجالِ نجاشی کا اصل متن بمبئی میں ۱۳۱۷ھ میں چھپا اور اس کے بعد از سر نو ایران میں کئی بار شائع ہوا۔ رجالِ نجاشی کی ترتیب صرف پہلے حرف سے تھی، بعد میں کئی رجال شناسوں نے اسے دوبارہ تمام حروف کی رعایت سے مرتّب کیا۔ ذریعہ ۲:۷۰ میں اس کی تین مرتبّات کا ذکر ہوا ہے۔ اگرچہ نجاشی اور طوسی دونوں کی زیادہ تر توجہ کتابیات پر رہی ہے لیکن نجاشی کی کتاب «رجال» کے طور پر اور طوسی کی کتاب «فہرست» کے طور پر مشہور ہوئی۔

۳۷-طوسی نے بھی نجاشی کی طرح اپنی فہرست میں افراد کے نام کے صرف پہلے حرف کی ترتیب ملحوظ رکھی ہے۔ بعد میں کئی رجال شناسوں نے اسے از سرنو تمام حروف کی ترتیب مدنظر رکھ کر مرتب کیا ہے۔ ذریعہ ۲:۶۶ اور ۲:۲۹۰ میں ایسی تین مرتبّات کا ذکر ہوا ہے۔

محقق حلی (م۶۷۶ھ) نے فہرستِ طوسی میں کتابیات کے حصوں کو حذف کرکے صرف رجال پر اکتفاکیا ہے اور اسے «تلخیص الفہرست» کا نام دیا ہے۔ (ذریعہ ۲:۲۲۵)۔

سلیمان ماحوزی (م ۱۱۲۱ھ) بحرین کاشیعہ دانش ور تھا اس نے ۱۱۰۷ھ میں فہرست طوسی کی شرح لکھنا شروع کی اور اس کے لیے «معراج الکمال» نام تجویز کیا لیکن اسے پایہ اختتام تک نہ پہنچا سکا۔ (ذریعہ ۲۱:۲۲۸)۔

فہرست طوسی پہلی بار اسپرنگر (A. Sprenger) مولوی

عبدالحق اور مولوی غلام قادر کے اہتمام سے ۱۲۷۱ھ/1853ء میں ہندوستان میں شائع ہوئی۔ مرتب نے فہرست نجاشی کی مدد سے کچھ اضافات بھی کیے ہیں اور لفظ کے تمام حروف کی ترتیب قائم کی ہے۔ یہ اشاعت ۳۸۳ صفحات [متن]+۲صفحات انگریزی مقدمہ، پر مشتمل ہے۔ گہری توجہ کے بغیر یہ معلوم نہیں ہو سکتا کہ اس اشاعت میں طوسی کے مضامین کون سے ہیں۔

اس کے بعد محمد صادق بحرالعلوم نے فہرست طوسی کا اصل متن چند دیگر نسخوں کی مدد سے تصحیح کیا اور اس پر حواشی لکھے اور نجف سے ۱۹۳۷ء میں شائع کیا۔ اسی مصحح نے مزید تحقیقات کے ساتھ اسے ۱۹۶۰ء میں پھر شائع کیا۔ ۱۳۵۱ ش میں جب طوسی کی ہزار سالہ تقریبات منائی جا رہی تھیں تو دانشگاہ مشہد کی طرف سے محمود رامیار نے اسپرنگر کے عکسی ایڈیشن پر ۱۵ صفحات کا مقدمہ لکھا اور ۱۵۶ صفحات کے اشاریے مرتّب کرکے شائع کیا۔

## ۳۸- چھٹی صدی [ہجری]، فہرست طوسی کے دو تکملے:

چھٹی صدی میں دو افراد نے طوسی(۳۸۵-۴۶۱ھ) کے کام کو آگے بڑھایا اور کتب و رجال شیعہ کی فہرستیں لکھیں۔

الف: ابن بابویہ (۵۰۴-بعد از ۶۰۰ھ): منتخب الدین ابوالحسن علی بن عبیداللہ بن حسن بن حسین بن بابویہ قمی رازی۔ اس کے سال ولادت کا ذکر اس کے شاگرد رافعی نے «التدوین فی تاریخ قزوین» میں کیا ہے لیکن تاریخ وفات واضح نہیں ہے۔ تاہم ابن فوطی (م۷۲۳ھ) نے «تلخیص مجمع الاداب» ۵:۵۷۷ میں

منتخب بن بابویہ کے ایک اجازت نامہ کا ذکر کیا ہے جو ۶۰۰ھ میں تحریر ہوا تھا۔ ابن بابویہ کی تصانیف یہ ہیں:

«اسماء مشایخ الشیعہ و مصنفیھم» یہ موضوعی نام ہے جو مصنف نے کتاب کے دیباچے میں لکھا ہے۔ اس نے اپنی دوسری کتاب «اربعین حدیث» (ذریعہ ۱:۲۳۳) میں جو اس کے بعد کی تصنیف ہے، لفظ «فہرست» کا اس پر اضافہ کیا ہے۔ لیکن طباطبائی ایڈیشن میں اس کا سرورق «فہرست علما الشیعہ و مصنفیھم» چھپا ہے یعنی لفظ «مشایخ» کو «علما» سے بدل دیا ہے۔

مصنف نے دیباچے مي لکھا ہے: «اس نے یہ کتاب صدر نقیب عزالدین ابوالقاسم یحیی بن ابوالفضل محمد بن صدر ابوالقاسم علی کی تحریک پر تصنیف کی کیونکہ ایک دفعہ ایک مجلس میں یہ بات سامنے آئی کہ شیخ طوسی کے بعد کسی نے شیعہ کتب اور رجال کی فہرست تیار کرنے کی طرف توجہ نہیں دی۔ لھذا میں نے طوسی کی پیروی میں اسے ترتیبِ حروف (صرف لفظ کے پہلے حرف کی حد تک) کے مطابق مرتب کیا»۔ اور چونکہ عزالدین یحیی ۵۹۲ھ میں متعصب سنّی خوارزم شاہ کے ہاتھوں مارا گیا (تجارب السلف: ۳۳۳) اس لیے کتاب کی تصنیف کی ابتدا اس تاریخ سے پہلے ہوئی ہوگی۔ ابن شہر آشوب کی کتاب «معالم العلماء» پر مقدمہ لکھتے ہوئے عباس اقبال نے بتایا ہے چونکہ منتخب بن بابویہ نے اس فہرست میں قطب الدین راوندی م۵۷۳ھ کو لفظ «رحمۃ اللہ» لکھ کر دعا دی ہے لھذا کتاب کی تاریخ تصنیف اس سے بعد کی ہے۔ لیکن یہ بات بھی قابل توجہ ہے کہ مذکورہ لفظ صرف نسخہ اقبال

میں تھا، اس فہرست کے دیگر ایڈیشنوں میں نہیں ہے اور ممکن ہے نسخے کے کاتب کی طرف سے بڑھایا گیاہو جیسا کہ محمود حمصی (زندہ ۶۰۰ھ) کے لیے بھی یہی لفظ استعمال کیا گیا ہے. اس کتاب میں معروف لوگوں کی تعداد طباطبائی ایڈیشن کی بنیاد پر ۵۲۲ ہے. مصنف نے ہر ایک کے ایک دوسطری حالات زندگی لکھنے پر اکتفا کیا ہے اور ان کی تصانیف کی فہرست درج کی ہے اور طوسی کی طرح اور بہت لوگوں کا بھی ذکر کیا ہے لیکن ان سے کوئی کتاب منسوب نہیں کی. منتخب بن بابویہ کی زیر بحث فہرست کو مجلسی نے بحار [الانوار] کی جلد «اجازات» میں شامل کر لیا تھا چنانچہ یہ بحار کی سنگی طباعت (۱۳۰۳-۱۳۱۲ھ/۱۸۸۵-۱۸۹۷ء) کی پچیسویں جلد میں اور ٹائپ میں جدید طباعت (۱۳۷۶-۱۳۹۲ھ/ ۱۹۵۷-۱۹۷۳ء، اور اسی سے ۱۹۸۳ء میں بیروت کی عکسی اشاعت) کی ایک سو دوسری جلد کے صفحہ ۲۰۰ تا ۲۹۸ موجود ہے. بعد میں سید عبدالعزیز طباطبائی کے تحقیق و تحشیہ کے ساتھ علیحدہ، ۱۴۰۲ھ/۱۹۸۶ء میں بیروت میں شائع ہوئی. اس فہرست کی دیگر اشاعتوں میں معروف رجال کی تعداد ۵۴۴ ہے. طباطبائی نے مزید نو افراد، جن کی روایت دوسروں نے منتخب بن بابویہ سے کی ہے، اس پر بڑھا کر یہ تعداد ۵۵۳ تک پہنچا دی ہے.

چونکہ یہ فہرست دوسرے حرف سے غیر مرتّب ہے، چنانچہ معاصر عالم حاج آقا حسین بروجردی نے اسے تمام حروف پر مرتّب کیا. صاحبِ ذریعہ نے اس کا ایک نسخہ دیکھا تھا (ذریعہ ۲۶: ۱۸۸).

۳۹ ب: ابن شہر آشوب (م۵۸۸ھ). ابوجعفر رشیدالدین

محمد بن علی، مازندران کے قصبہ ساری کا رہنے والا تھا. جب متعصّب رجعت پسند سلجوقی اور خوارزم شاہی [حکمرانوں کے] دباو کی وجہ سے اس کے دو استادوں نیشاپور کے شیعہ حاکم عبدالرزاق اور محمد بن حسین کوقتل کر دیا گیا تو یہ اپنے وطن سے فرار ہو کر حلب چلا گیا اور وہاں وعظ و نصیحت اور تدریس کرنے لگا. ٢٢ شعبان ٥٨٨ھ کو وفات پائی. اورکوہ جوشن میں دفن ہوا. وہاں سُنّی تُرکوں کے دباؤ سے ایران سے فرار ہونے والوں اور شیعوں کا قبرستان تھا. «رأس الحسین» اور «محسن السقط» کی یادگاریں بھی وہیں ہیں. اس کی تصانیف «متشابہ القرآن» اور «مناقب آل ابی طالب» کے قلمی نسخوں اور طباعتوں کا ذکر ذریعہ ١٩:٦٢ و ٢٢:٣١٨). میں موجود ہے.

معالم العلماء : یہ ابن شہر آشوب کی تیسری اور اہم ترین تصنیف ہے. جس کے دیباچے میں وہ اپنی اس کتاب کو فہرستِ طوسیؒ کاتکملہ قرار دیتے ہوئے لکھتا ہے « میں نے تقریباً چھ سو کتابوں کے ناموں کا اضافہ کیا ہے ». لیکن یہاں وہ فہرستِ طوسیؒ پر بڑھائے جانے والے رجال کی تعداد نہیں بتاتا. معالم العلماء کی اقبال اشاعت میں یہ تعداد ٩٩٠ ہے جب کہ فہرستِ طوسی کی متفرق اشاعتوں میں یہ تعداد ٨٨٣ اور ٩٠٩ کے درمیان ہے.

معالم العلماء اور فہرستِ ابن بابویہ (مذکورہ بالا) کا باہمی فرق یہ ہے کہ بابویہ نے صرف ان رجال کا ذکر کیا ہے جو طوسی سے قلم انداز ہوگئے تھے جب کہ شہر آشوب نے ان تمام افراد کا بھی اختصار کے ساتھ ذکر کر دیا ہے اور آخرمیں ایک خاص باب شعراء

کے لیے قائم کیا ہے. شہر آشوب نے بابویہ اور طوسی کے برخلاف ایسے افراد کا بہت کم ذکر کیا ہے جن سے کوئی کتاب منسوب نہ ہو.

شہر آشوب نے اس کتاب کے دیباچے میں شیخ مفید (۳۳۸-۴۱۳ھ) سے یہ روایت نقل کی ہے کہ شیعیوں نے تاریخ اسلام کی پہلی اڑھائی صدیوں میں «اصل» عنوان کے ساتھ چار سو کتابیں لکھیں («اصل» اور «تصنیف» کے درمیان فرق کے لیے دیکھیے نمبر ۲۳). شہر آشوب پہلا شخص ہے جس نے شیعہ ثقافت کے مآخذ کو تشکیل دینے والی چار سو«اصل» کا ذکر کیا ہے.

«معالم العلماء» پہلی بار بہ تصحیح و مقدمہ عباس اقبال، ۱۳۵۳ھ/۱۹۳۴ء میں ۱۲۳ صفحات میں تہران سے شائع ہوئی. دوسری بار بہ تصحیح سیّد محمد صادق بحرالعلوم، نجف سے ۱۳۸۰ھ/۱۹۶۱ء میں، ۱۵۹ صفحات میں چھپی.

## ساتویں صدی [ہجری] اور چند ذاتی فہرستیں

ساتویں ہجری کی چند مختصر فہرستیں دستیاب ہیں.

۲۰- محی الدین ابن عربی(۵۶۰-۶۳۸ھ) نے اپنی تصانیف کی فہرست خود تیار کی جس میں ۲۴۸ کتب کا ذکر ہوا ہے. گرگیس عواد نے اس کا تکملہ لکھا اور تعداد ۲۷۹ تک پہنچا دی. گرگیس عواد کا یہ مقالہ «المجمع العربی» دمشق ش ۳ و ۴ ج۲۹ سال ۱۹۵۴ء اور ج ۳۰ سال ۱۹۵۵ء میں شائع ہوا ہے.

۲۱- ابن جوزی کے نواسے یوسف ترکمن (۵۷۲-۶۵۴ھ) نے «مرآۃ الزمان» مطبوعہ دکن ۸:۲۸۹ اور مطبوعہ شکاگو ۸:۳۱۶-

۳۱۲ میں عبدالرحمن ابن جوزی (۵۱۰-۵۹۷ھ) کی ۲۵۰ تصانیف کی فہرست درج کی ہے. اس فہرست کو بھی گرگیس عواد نے مجلہ «المجمع العلمی العربی» دمشق سال ۲۹و ۳۰ میں چھاپا ہے.

۲۲- ابن طاوس: رضی الدین علی بن موسی (۵۸۹-۶۶۲ھ) نے اپنا نسب امام حسن مجتبی بن علی تک پہنچایا ہے لیکن اس کی پرورش حلہ کے نخعی الولاء کرد خاندان «ورامی» کے هاں ہوئی جو عرب ہو چکا تھا. اس نے شیخ طوسی (۳۸۵-۴۶۰ھ) کواپنا جَدِ مادری بتایا ہے. اس نے متفرق دعاؤں پر کئی جلدیں لکھی ہیں. علم نجوم کی تاریخ پر اس کی کتاب «فرج المہموم فی تارخ علماء النجوم» بھی قابل ذکر ہے (مطبوعه نجف ۱۳۶۸ھ/۸-۱۹۲۹ء). اس کی دیگر تصانیف میں بھی کتابیات اورتاریخ عقاید کا رنگ نمایاں ہے. اس نے اپنے ذاتی کتب خانے کی فہرست «الابانه فی معرفة اسماء کتب الخزانه» کے نام سے تیار کی. (ذریعه ۱: ۵۶). اس کی دوسری کتابیں یه ہیں:

سعد السعود: ابن طاوس اس کے مقدمے میں لکھتا ہے «چونکه میں نے «الابانه فی معرفه اسماء کتب الخزانه» میں کتابوں کا محض نام درج کرنے پر اکتفا کیا تھا، لہذا یہاں تفصیل کے ساتھ فہرست لکھتا ہوں». یه کتاب دو ابواب پر مشتمل ہے اور ہر باب میں متعدد فصول هیں.

پہلا باب: مصاحف. پہلی فصل میں قرآن کے ایسے نسخے کا تعارف لکھا ہے جس کی ترتیب مروّجه ترتیب سے ہٹ کر ہے. اس کے بعد کی فصلوں میں انجیل اور زبور کے نسخوں کا ذکر ہوا ہے.

دوسرا باب: تفاسیر قرآن کے بارے میں [اس میں مندرجہ ذیل تفسیروں کا ذکر ہوا ہے] تبیان طوسی، علی بن ابراھیم قمی اورابن عباس کی تفسیریں ، جوامع الجامع اور محمد بن عباس بن مروان کی تفسیر، تفسیر امام باقر (محمد بن علی بن الحسین)، کشاف زمخشری، تفسیر جبائی (وہی فارسی کتاب جو اب مفقود ہو چکی ہے)، فوائد القرآن عبدالجبار ہمدانی، بلخی عبدالله بن احمد، محمد بن سائب کلبی، ثعلبی، سلمی، عبدالرحمان ازدی، ابن جریح، علی بن احمد الواحدی، نیشاپوری، جعفر مروزی، عبدالعزیز جلودی، احمد المنادی،محمدبن جریرطبری،احمد ثعلبی،احمد خلال،رمانی، ابوعمر خلال، عزیزی، ابوجعفر نحاس، اخفش، نسائی، فراء، قطبر، عبدالرشیداسترآبادی،علی بن عیسی جراح،زجاج، ازہری کی تفسیریں.

اس کتاب کے اختتام پر وہ لکھتا ہے« میں نے یہ فہرست «الابانہ» کی ترتیب کے مطابق مرتّب کی ہے» (مطبوعہ نجف، ۱۹۵۰ء، ۲۹۸ص).

ابن طاوس نے اپنی تصانیف کی ایک فہرست اپنی ایک تصنیف "کتاب الاجازات بکشف طرق المغازات» میں درج کی ہے جس کا ایک حصہ مجلسی نے «بحار الانوار» میں داخل کیا ہے (مطبوعہ آخوندی تہران، ج ۱۰۲ ص ۳۷-۲۵) اس نے اپنی دیگر بہت سی تصانیف کا تعارف اپنے دو بیٹوں محمد اور علی کے لیے لکھے گئے وصیت نامہ موسوم بہ «کشف المحجہ» میں درج کیا ہے. یہ کتاب ۱۳۰۶ھ/۱۸۸۹ء میں ایران میں لیتھو پر چھپی تھی. اس کے بعد میرے والد آقا بزرگ تہرانی صاحبِ ذریعہ نے اس پر مقدمہ

تحریر کیا اور ۱۹۵۰ء میں نجف سے ٹائپ پر چھپی۔

۲۳- احمد بن طاوس (۶۷۳ھ) علی بن طاوس مذکور کا بھائی تھا۔ اس کی کتاب «حل الاشکال» کا ذکر شمارہ ۲۳ کے تحت گذر چکا ہے۔

**[آٹھویں صدی ہجری]**

۲۴- آٹھویں صدی میں اگرچہ علامہ حلی اور ابن داود نے رجال پر کتابیں لکھی ہیں لیکن کتابیات پر چند مختصر اور ذاتی فہرستوں کے علاوہ کچھ نہیں ملتا۔

۲۵- علامہ حلی: حسن بن یوسف (۶۴۸-۷۱۶ھ)

الف: صاحبِ ذریعہ نے «خلاصۃ الاقوال فی علم الرجال» کے علاوہ ایک کتاب «فہرست المصنفین» بھی ان سے منسوب کی ہے۔ (ذریعہ ۱۶: ۳۹۵)

ب: حلی کا تقریباً سات سو سطور پر مشتمل ایک اجازت نامہ محرّرہ ۱۵ شعبان ۷۲۳ھ جو «زھرہ حلبی» کے خاندان کے کچھ افراد کے لیے تحریر کیا گیا، بجاے خود کتابوں کا اشاریہ ہے جن کی مجاز کو روایت کرنے کی اجازت دی گئی ہے۔ اس میں بعض کتابوں کا تذکرہ کتاب شناسی کے نقطہ نظر سے ہوا ہے۔ جیسا کہ «کتاب الولایہ» ابن عقدہ کی ابتدائی سطور نقل ہوئی ھیں۔ اس اجازت نامے کو مجلسی نے «بحارالانوار» کے حصہ اجازات میں شامل کیا ہے اور آخوندی اشاعت، مطبوعہ بیروت جلد۱۰۲ میں ص ۶۰ تا ۱۳۷ دیکھا جا سکتا ہے۔

۲۶- رکن الدین گرگانی: محمد بن علی، علامہ حلی

کامعاصر اور ان کا شاگرد رشید تھا. اس نے حلّی کی کتاب «مبادی الوصول» کی شرح بھی لکھی (آقا بزرگ تہرانی، اعلام الشیعہ ۱۹۲:۸). «مقابیس الاصول» کے مصنف کا کہنا ہے کہ گرگانی نے اپنی تصانیف کی فہرست تیار کی تھی (ذریعہ ۳۸۱:۱۶).

۴۷- ابن قیم جوزیہ دمشقی: محمد بن ابی بکر بن قیم (۶۹۱-۷۵۱ھ). اس نے ابن تیمیہ (م۷۲۸ھ) کی تألیفات کی فہرست تیار کی جس میں ۳۲۱ کتابوں کا ذکر ہوا ہے. یہ فہرست ۱۹۵۳ء میں دمشق میں چھپ چکی ہے (فہرست دانشگاہ تہران] جلد ۵. بخش سوم=ل).

## ۴۸- نویں اور دسویں صدی [ہجری]

ان صدیوں میں اسلامی خلافت کو عثمانی تُرکوں کے ہاتھوں استحکام ملا. یہ تُرک نرم حنفی مذہب کے پیروکار تھے. «ارجائی» حنفیوں کے مذہب کی ملائمت سلفی سُنیّوں کی علمِ مخالف سختی پر غالب آئی. اب علم کتابیات کی تاریخ لکھنا مذہبی تحریمات میں شامل نہ تھا. اور نہ ایسے کاموں کے لیے ابن اسحاق (م۱۵۱ھ) کی طرح کسی کو شہر بدر کیا جاتا تھا اور طبری (م. ۳۱۰ھ) کی طرح کسی پر رفض کی تہمت لگا کر اس کا گھر سنگسار کیا جاتا تھا اور شیعہ قبرستان میں دفن کرنے سے منع کیا جاتا تھا(مشکویہ ۸۲:۵)- اب یہ رجحان بھی کم ہوگیا کہ کوئی سنّی مسلمان تاریخ نہیں لکھ سکتا. یہی وجہ ہے کہ ان صدیوں میں سنّی معاشرے میں کئی عمومی اور ذاتی فہرستیں لکھی گئیں.

۴۹- سیوطی: جلال الدین عبدالرحمان بن ابی بکر (۸۴۹-

۹۱۱ھ). کسی گمنام آدمی نے سیوطی کی ۵.۲ تصانیف کی فہرست مرتب کی جسے فلوگل نے «کشف الظنون» کے آخر میں چھاپا (ج۶:۶۶۵-۶۷۹).

.۵- ابن طولون: محمد بن علی دمشقی (.۸۸-۹۵۳ھ) نے خود نوشت سوانح عمری «الفلک المشحون فی احوال ابن طولون» کے نام سے لکھی جو ۱۹۲۸ء میں دمشق سے شائع ہوئی. اس کے صفحات ۲۶ تا ۲۸ حروف تہجی کی ترتیب پر اس کی تصانیف کی فہرست درج ہے.

۵۱- طاشکبری زادہ: عصام الدین احمد (۹.۱-۹۶۸ھ). اس نے دو کتابیں «شقایق نعمانیه فی علماالدوله العثمانیه» اور «مفتاح السعادة و مصباح السبادة» استنبول میں تألیف کیں. موخرالذکر میں .۱۵ علوم کا تذکرہ چھ حصوں میں ہوا ہے. ہر علم کے کتابوں کا ذکر ان کے مصنف کے مختصر حالات کے ساتھ ہوا ہے. چھ حصے یه ہیں: ۱- خط و قلم، ۲- زبان، ۳- منطق، ۴- فلسفه، کھیتی باڑی، طب، ۵-اخلاق و شرعیات، ۶- عرفان اور علم باطن. یه کتاب حیدرآباد دکن میں ۱۳۲۸ھ میں شائع ہوئی.

چلپی کا بیان ہے که طاشکبری زادہ کے بیٹے کمال الدین محمد (م۳۲.۱ھ) نے اپنے والد کی اس کتاب 'مفتاح السعادة ...] کا ترکی زبان میں ترجمه کیا اور تکمله لکھا اور علوم کی تعداد پانچ سو تک پہنچا دی.

## ۵۲- گیارہویں صدی [ہجری]

اس صدی میں ایران میں عنایت اللہ قہپائی نے ۱۰۱۶ھ میں پانچویں صدی کی رجال پر پانچ «اصل» کو یکجا کرکے «مجمع الرجال» تصنیف کی جس کا ذکر اہم شیعی فہرستوں کے ضمن میں شمارہ ۳۶ کے تحت گذر چکا ہے.

عثمانی مملکت میں «کشف الظنون» لکھی گئی.

مصطفی بن عبداللہ المعروف حاجی خلیفہ وکاتب چلپی (قسطنطنیہ ۱۰۱۷-۱۰۶۷ھ) ترکی، فارسی، عربی لکھتے پڑھتے تھے. وہ خود کو حنفی مذہب اور اشراقی مشرب کہلواتے تھے. شاید اسی «ارجائی» مذہب اور صوفیانہ مشرب کی وجہ سے وہ عظیم علمی کام «کشف الظنون» کی تصنیف کی طرف راغب ہوئے اور آخر کار عثمانی خلیفہ کی حکومت کی ملازمت سے دست کش ہوکر باقی عمر علم کی خدمت میں گذاردی اور ایران کے خلاف جنگ اور بغداد کے لاحاصل نو مہینے کے محاصرے میں ملوث شکست خوردہ عثمانی ترکوں کی فوج میں شرکت سے پشیمان ہوئے اور اسے «مایوسی اور شکست کا سفر» قرار دیا. لیکن انھوں نے کتاب کے اختتام پر رجعت پسندانہ [مذہبی] ماحول کے تقاضے کے پیش نظر اوائل زمانے کے علوم کے احیاء پر (جو سلفی سُنیوں کے ہاں کفر سمجھا جاتا ہے) خداسے مغفرت طلب کی ہے (طبع یالتقایا ج۲ کالم ۲۰۵۶).

حاجی خلیفہ نے اپنے اور اپنے والد کے (جو عثمانی حکومت میں محکمہ حساب کے ملازم تھے) حالات اور تعلیم کے بارے میں تفصیلات اپنی دوتصانیف «سلم الوصول الی طبقات الفحول» (ایضاح المکنون ۲:۲۲) اور «میزان الحق» میں لکھی ھیں اور محمد شرف

الدین یالتقایا نے «کشف الظنون» مطبوعہ استنبول ۱۹۲۱ء کے مقدمے میں انہیں نقل کیا ہے ہمارے مقالے کا مأخذ وہی مقدمہ ہے۔

۵۳- کشف الظنون: ایک طرف فہرست ندیم کی طرح کتابیات ہے لیکن حروف تہجی کی طرز پر، اور دوسری طرف اس میں فارابی کی «احصاء العلوم» اور خوارزمی کی «مفاتیح» کی طرح الفبائی ترتیب کے ساتھ اپنے اپنے مقام پر مختلف علوم کا ذکر ہوا ہے۔ اس لحاظ سے یہ حروف تہجی کی ترتیب پر کتابیات کا دائرۃ المعارف ہے جس میں فصول وابواب کا ذکر اور کتابوں کی ابتدائی سطور بھی منقول ہیں ۔ ایسی الفبائی ترتیب کی گیارہویں صدی ہجری تک پہلے کوئی مثال نہیں ملتی۔

حاجی خلیفہ نے «میزان الحق» میں بتایا ہے کہ اس نے کتاب شناسی کے حصوں کی تصنیف کا کام کتابفروشوں کے کھوکھوں اورحلب کے کتاب خانوں میں کتابیں پڑھ کر شروع کیا۔ جب کہ علوم اور اصطلاحاتِ علوم کے حصوں کی ترتیب میں اس نے «مطالب الہیہ» از ملا لطفی مقتول ۹۰۰ھ، «مفتاح السعادۃ» از طاشکبری زادہ اور «فواید خاقانیہ» از محمد امین شیروانی سے مدد لی۔ یہی وجہ ہے کہ یالتقایا نے کشف الظنون کے مقدمے میں فارابی کو «احصا» میں ،خوارزمی کو «مفاتیح» میں، سیوطی کو «النقایہ» میں اورمحمد امین شیروانی کو« فواید» میں حاجی خلیفہ کا پیش رو قرار دیا ہے۔ لیکن چونکہ مذکورہ بالا کتب میں کتابیات کا رنگ نہیں ہے اس لیے میں نے ان کے ذکر سے احتراز کیا ہے۔

چلپی نے اپنی مختصر زندگی کے بیس سال کتابیات کے اس انسائیکلوپیڈیا کی تیاری میں صرف کیے۔ تقریباً پندرہ ہزار کتابوں اور ان کے نو ہزار پانچ سو مصنفین کاتعارف کرایا اور تقریباً تین سو علوم و فنون کا ذکر کیا۔ وہ اپنے مسودے کے آخر میں لکھتے ھیں کہ پہلے اس کتاب کو «اجمال الفصول والابواب فی ترتیب العلوم و اسماء الکتاب» سے موسوم کیا پھر نام بدل کر «کشف الظنون عن اسامی الکتب والفنون» رکھ دیا۔ وہ عنوان «دروس» تک مسودہ صاف کر پائے تھے کہ انتقال ہوگیا۔ یہ مبیّضہ روان کوشکی کے کتب خانے میں اور پورا مسوّدہ بخطِ مصنف جار اللہ ولی الدین کے کتب خانے میں بہ شمارہ ۱۶۱۹ محفوظ ہے۔

چلپی نے حرف «ث» کے اختتام پر یوں لکھا ہے: تم المجلدالاول... بروز ہفتہ ۸ صفر ۱۰۶۲ھ(طبع یالتقایا ۱:۵۲۵) اور حرف «ر» کے خاتمے پر اواخر ربیع الثانی ۱۰۲۹ھ تحریر ہے (طبع یالتقایا ۱:۹۳۹)۔ اگر یہ طباعت کی غلطی نہیں ہے تو کہنا چاہیے کہ اول الذکر مبیّضہ کی تاریخ ہے اور موخرالذکر مسوّدہ کی، جو تیرہ سال پہلے لکھا گیا۔

حاجی خلیفہ کی دیگر تصانیف میں سے اہم ترین «تقویم التواریخ» (بزبان فارسی) ہے۔ دیکھیے: استوری۱:۱۲۸، برگل، فارسی ترجمہ ص ۶۱۸ش ۳۶۲، فہرست نسخہ ھا ۶:۲۱۳.

## ۵٤- :«کشف الظنون» پر ہونے والے کام:

۱- چلپی کی وفات کے بعد حسین عباسی نبہانی حلبی(م بعد از ۱۰۹۵ھ) نے کشف الظنون کی عبارتیں حذف کردیں اورمتعدد

کتب کے ناموں کا اضافہ کیا. «التذکار الجامع للاثار» کے نام سے اس کا ایک نسخہ ایکی جامع استنبول میں شمارہ ۸۱۵ کے تحت موجود ہے.

۲- محمد غزتی وشنہ زادہ (م۱۰۹۲ھ) نے کشف الظنون کا تکملہ لکھا جو مسودے کی حالت میں موجود ہے.

۳- عربہ چیلر شیخی، ابراہیم افندی(م۱۱۸۹ھ) نے اس پر دوسرا تکملہ لکھا.

۴- حنیف زادہ، احمد طاہر افندی(م۱۲۱۷ھ) نے ایک اور تکملہ لکھا جو پانچ ہزار اسماء کتب پر مشتمل ہے اور «آثار نو» سے موسوم ہے. فلوگل نے اسے «کشف الظنون» کی چھٹی جلد کے آخر میں چھاپا ہے.

۵- عارف حکمت (م۱۲۷۵ھ) نے بھی تکملہ لکھا جو حرف «ج» تک پہنچا تھا.

۶- معروف ترین تکملہ «ایضاح المکنون فی الذیل علی کشف الظنون عن اسامی الکتب والفنون» ہے جو اسماعیل پاشا بابانی بغدادی (م۱۳۳۹ھ) نے تیار کیا. اس کام کے لیے اس نے تیس سال تک محنت کی او تقریباً انیس ہزار مزید عنوانات کااضافہ کیا. اس نے دو جلدوں میں «ہدیۃ العارفین اسماء المؤلفین و آثار المصنفین» بھی لکھی. وہ چاہتا تھا کہ تمام مسلمان مصنفین کے حالات مع اسماء تصانیف جمع کردیے جائیں . یہ کتاب دو جلدوں میں چھپ چکی ہے.

«ایضاح المکنون» کی پہلی جلد استبول سے ۶۲۲+۶کالم اور دوسری جلد بھی وہیں سے ۱۹۲۷ء میں ۸۳۲+۲ کالم میں طبع ہو

چکی ہے.

۷- اسماعیل صایب سنجر، استنبول مین معلم اورکتاب دار تھا اس نے بھی کشف الظنون کا تکملہ لکھا.(مقدمہ: .۱).

۸- کشف الظنون کا فرانسیسی ترجمہ از Petisdfla. Croix -وہ پیرس میں عربی زبان پڑھاتا تھا. (وہی مقدمہ: .۱-۱۱).

۹- آقا بزرگ تہرانی کی کشف الظنون پر تعلیقات کے لیے دیکھیے شمارہ ۵۵.

۵۵- کشف الظنون کی پہلی اشاعت ۱۸۳۵-۱۸۵۸ء میں بہ اہتمام فلوگل Gustavus Flugel بمقام لاپیزیک، انگریزی ترجمے کے ساتھ شائع ہوئی. چھٹی جلد کے ساتھ حنیف زادہ کا تکملہ بھی چھپا ہے (پہلے ذکر گذر چکا ہے). ساتویں جلد کے ساتھ جو اس سلسلے کی آخری جلد ہے، کتب خانہ ازہر، مدرسہ ابوالذہب، کتب خانہ ردوس اوراستنبول کے دیگر چند کتب خانوں کی فہرست چھپی ہے دوسری بار مصر میں چھپی مگر یہ غلطیوں سے بھری پڑی ہے.

تیسری بار استنبول میں مصری ایڈیشن سے چھاپا گیا اور اس کی تمام غلطیاں اپنی جگہ برقرار رہیں .

چوتھی بار محمد شرف الدین یالتقایا اور رفعت بیلگہ کلیسی کی تصحیح اور اسماعیل صایب سنجر کی معاونت سے چھپی. سنجر اس اشاعت سے پہلے ہی وفات پا گیا. یہ ایڈیشن استنبول سے دو جلدوں مین نکلا، ۱۹۲۱ء تا ۱۹۲۳ء، جلد اول .۹۲ کالم، جلد دوم ۹۲۱ تا ۲.۵٦ کالم.

اس نسخے کی عکسی اشاعت کا اہتمام تہران میں کتابفروشی اسلامیہ و کتابفروشی جعفری تبریزی نے مل کر کیا اور«ایضاح المکنون» کی دو جلدوں اور «ھدیہ العارفین» کی دو جلدیں بھی ساتھ ۱۹۶۷ء/۱۳۸۷ھ میں شائع کیں .ان چھ جلدوں کے اختتام پر آقا بزرگ تھرانی کی کشف الظنون پر تعلیقات ۱۱۶ کالم میں چھپی ھیں جنھیں محمد مھدی بن محمد حسن خرسان نے «ذیل کشف الظنون» کے نام سے نقل کیا ہے.

۵۶- فخرالدین بن محمد بن طریح (م۱۰۸۵ھ). لغت کی کتاب «مجمع البحرین» اورکئی دوسری کتابوں کا مصنف. اس نے اپنی تصانیف کی فھرست خود بنائی اور صاحبِ ذریعه نے اسے نجف میں کتب خانه طریح میں دیکھا تھا.(ذریعه ۱۶:۳۷۸).

۵۷- ملامحسن فیض کاشانی(۱۰۰۷-۱۰۹۱ھ) نے اپنی تصانیف کی دو بار فھرست تیار کی.

الف: پھلی بار ۶۲ سال کی عمر میں ۱۰۶۹ھ میں، اس میں صرف ۶۸ کتابوں کی فھرست ہے مگر تفصیل کے ساتھ . مصنف نے سطور کی تعداد اور تاریخ تصنیف بھی بتائی ہے. یه فھرست «روضات» کے مصنف نے استعمال کی ہے.

ب: دوسری بار ۸۳ سال کی عمر میں یعنی اپنی وفات سے ایک سال پھلے ۱۰۹۰ھ میں، اس کے دیباچے میں لکھا ہے که بیس سال کی عمر سے لے کر اب تک میں نے سو کتابیں تصنیف کی ہیں. یه فھرست حُرّ عاملی کی تصنیف «امل الامل» مطبوعه ۱۳۰۲ھ کے حاشیے پر صفحه ۶۸ تا ۷۷ لیتھو پر چھپی ہے. ابو علی رجالی کی

«منتهی المقال» بھی اسی مجموعے میں شامل ہے.

دوسری فہرست کے قلمی نسخے موجود ہیں لیکن یہ مطبوعہ نسخے سے مختلف ہیں.

(ذریعہ ۱۶:۳۷۹ و ۳۹۳، فہرست سپہسالار ۵:۳۸۸، فہرست دانشگاہ ۱۲:۲۶۰۶).

بارہویں صدی [ہجری]

## ۵۸- الف: مجلسی کی فہرستیں

محمد باقر بن محمد تقی مجلسی ثانی (۱۰۳۷-۱۱۱۰ھ). صاحبِ ذریعہ نے اس کی تصانیف کی تین فہرستوں اور اس کی تصنیف «بحار الانوار» کے مآخذ پر ایک فہرست کا ذکر کیا ہے:

۱- اس کی بھتیجے محمد نصیر بن عبدالله مجلسی نے دو حصوں میں فہرست مرتّب کی. ایک حصے میں مجلسی کی عربی کتابیں اور دوسرے حصے میں فارسی کتابیں. اس فہرست کی نقل صاحبِ ذریعہ نے کہیں دیکھی تھی(۱۶: ۳۸۰ش ۱۷۶۵)

۲- مجلسی کے نواسے محمد حسین (م ۱۱۵۱ھ) ابن محمد صالح (م. ۱۱۲۰ھ) نے دو فصل اور ایک «خاتمہ» پر مشتمل فہرست لکھی. ۱- عربی کتابیں ، دس نام ۲- فارسی کتابیں، انتالیس نام - خاتمہ - عربی اور فارسی کتب کی مجموعی سطور کی تعداد کے بیان میں. یہ کل ایک ہزار چار سو دو ہزار سطریں بنتی ہیں یعنی ہر مہینے وہ ایک ہزار چھ سو ایک سطور اور بارہ حرف اور چار دانگ حرف لکھتا تھا. یہ فہرست ڈاکٹر اصغر مہدوی کے نسخے مکتوبہ ۱۲۷۱ھ سے مجلہ دانشکدہ ادبیات دانشگاہ تہران سال ۱۰ شمارہ

٢،، صفحہ ٢٠٣ تا ٢١٠، ١٣٢١ش میں چھپی ہے.

ذریعہ ٦١: ٣٨٠ اور نجوم السماء: ١٦٥ میں اسی طرح لکھا ہے لیکن روضات کے مصنف نے یہ فہرست مجلسی کے داماد محمد صالح یعنی محمد حسین مذکور کے والد سے منسوب کی ہے.

٣- بحار الانوار کے مآخذ کی فہرست مجلسی کے شاگرد محمد بن احمد لاہیجانی حسینی نے ربیع الاول ١١٢٧ھ میں مکمل کی. مجلسی نے «بحار» میں جن کتابوں سے استفادہ کیا ہے لاہیجانی نے ان کے بارے میں تفصیل کے ساتھ لکھا ہے. صاحبِ ذریعہ نے اس کا جو مخطوطہ کتب خانہ سپہسالار کے ناظم کے پاس دیکھا تھا وہ ١١٣١ھ میں کتابت ہوا ہے (ذریعہ ١٦: ٣٩١).

### ٥٩ - ذخیرہ شیخ صفی:

ملا محمد طاہر مستوفی نے ١١٧٢ھ/١٧٥٨ء میں مقبرہ شیخ صفی میں موجود قلمی کتابوں اور دیگر قیمتی اشیاء کی فہرست تیار کی تھی. ١٣٢٨ش میں ایرانی حکومت نے اس فہرست کا ایک نسخہ خرید کر آذربایجان عجائب گھر کو ہدیۃً دے دیا. بعد میں اس زمانے میں [وزارت] فرہنگ و ہنر کے مدیرِ کلّ نے اس کی نقل تیارکی اور کتابخانہ ملی تبریز کے سلسلہ اشاعت ٦ کے تحت ١٣٢٨ش میں ٩٢ صفحات میں شائع کردیا.

### ٦٠ ج. تصانیفِ حزین کی فہرست

محمد علی بن ابوطالب حزین لاہیجی (١١٠٣-١١٨١ھ). اس کی دو سو سے زائد عربی اور فارسی تصانیف کی فہرست موجود ہے جو «نجوم السماء: ٢٨٣-٢٩٣» میں اسی کی تصنیف سے نقل

ہوئی ہے. حزین کی تصانیف میں ایک نام «ماجری به القلم» ملتا ہے شاید یہی وہ فہرستِ ہو. (ذریعه ۱۶:۳۷۸و ۱۹:۱۷).

### ٦١- د- فہرست مجدوع:

تصنیف اسماعیل بن عبدالرسول بن متاخان. لارشاہ کے نواسوں میں سے تھا اور اجین (بھارت) میں 1183 یا ۱۱۸۴ھ میں وفات پائی. اس کا تعلق برصغیر کے اسماعیلیوں سے تھا اور مندرجہ ذیل کتاب اسی فرقے کی کتب کی فہرست ہے جو ان کے ہاں تعلیم کے مذہبی درجات کی ترتیب کے مطابق عربی زبان میں گیارہ حصوں میں لکھی گئی ہے اور بطور خاتمہ بارہویں حصے میں متفرق کتابوں کو رکھا ہے. [کتاب کانام اور اشاعت:] فهرسة الكتب والرسائل ولمن هى من العلماء و الائمه و الحدود الافاضل، تحقيق و تعليق و مقدمه از علی نقی منزوی، ناشر مکتبه اسدی، مطبع دانشگاه تهران ۱۳۴۴ھ/۱۹۶۶ء، ۲۱۹ص+ ۲۰ ص مقدمه جس میں مصنف کے حالات اور اس کی سوله کتابوں کا تعارف ہے.

### ٦٢- تیرہویں صدی [هجری]

اس صدی میں مذہبی تمرکز کے حامیوں نے «رکن رابع» اور «باب» کے مسئلے پر اور خدا کے حق میں روایتی اجتہاد کی آزادی کے حامیوں نے جو باہمی نظریاتی کشمکش جاری رکھی اس کے باعث ایرانی معاشرے میں فہرست نویسی کی طرف توجہ نہ دی جا سکی. محض چند کتابیں اس موضوع پر سامنے آئیں جنھیں کوئی زیادہ اہمیت حاصل نہیں ہے. البتہ ہندوستان چونکہ یورپی تہذیب و تمدن کے ساتھ منسلک تھا اس لیے وہاں جدید طرز پر فہرست نگاری شروع

ہوئی اور ہندوستان میں موجود فارسی، عربی، ترکی اور اردو مخطوطات کی چند فہرستیں سامنے آئیں جن میں ایشاٹک سوسائٹی بنگال کے قدیم کتب خانے کی فہرست بھی شامل ہے. مگر یہ فہرستیں ہمارے موضوع سے خارج ھیں.

۶۳- احمد علی احمد نے ۱۲۸۹ھ/۱۸۶۹ء میں مثنوی گو شاعروں کی ایک فہرست تیار کی اور مثنوی کے سات اوزان پر اپنی کتاب کو ایک «اوج» (مقدمه)، سات «آسمان.» اور ایک «افق» (خاتمه) پر تقسیم کیا اور اس کانام تذکرہ «هفت آسمان» رکھا. پہلا آسمان. بحر سریع مطوی موقوف یعنی نظامی گنجوی کی بحر «مخزن الاسرار» سے متعلق ہے اس میں «مخزن الاسرار» کی پیروی میں منظوم ہونے والی ۸۷ مثنویوں کا ذکر ہے اور یہ حصه کلکته میں ۱۲۸۹ھ/۱۸۷۳ء میں چھپا اوربعد میں ۱۹۶۵ء میں اسی کا عکس تہران سے شائع ہوا. اس کتاب کے دیگر حصوں کے بارے میں معلوم نہیں که لکھے گئے یا نہیں.

۶۴- حسن بن علی کشنوی یزدی (کربلا ۱۲۹۷ھ). حجة الاسلام شفتی کا شاگرد تھا. اس کے حالات «طبقات اعلام الشیعه» تیرہویں صدی، ص ۳۳۲ اور «مصفی المقال» ص ۱۳۸ میں مذکور ھیں. اس کی کتاب «هدیة الاسماء فی بیان کتب العلماء» شیعوں کی مشہور اور بعض اہل سنت کی تصانیف کی مختصر فہرست ہے اور حروف تہجی کی ترتیب پر ۲۸ ابواب پر مشتمل ہے. اس میں ۶۲۰ کتابوں کا تعارف ہوا ہے اور یه ربیع الاول ۱۲۶۰ھ میں پایه تکمیل تک پہنچی.

یہ فہرست محمد تقی دانش پژوہ کے مقدمے کے ساتھ، نسخہ مصنف کی بنیاد پر اورایک دوسرے نسخے سے بعض اضافات، اشاریوں اور ۱۲ عکسی نمونوں کے ساتھ نشریہ کتابخانہ مرکزی دانشگاہ تہران کے دفتر ششم، ۱۳۳۸ش ص ۱-۶۲ میں شائع ہوئی ہے. اس کے مقدمے میں پانچ نسخوں کی نشان دہی کی گئی ہے. مزید ایک نسخہ [کتب خانہ] مرعشی [قم] میں مکتوبہ ۱۳۰۵ھ موجود ہے. (فہرست دانشگاہ ۲:۶۸۱، مرعشی، اشکنوری ۱:۶۸، ذریعہ ۱۶: ۳۹۰ و ۲۵: ۱۶۹).

## ۶۵- چودہویں صدی [ہجری]

اگرچہ اس صدی میں مشرق وسطی کے یورپ کے ساتھ تعلقات میں اضافہ ہونے کے باعث فہرست نگاری کا جدید یورپی طریقہ سامنے آیا، جو ایک الگ بحث ہے، لیکن اس دوران میں قدیم و جدید طریقوں کے امتزاج سے اور کچھ پرانی روش پر فہرستیں بھی لکھی جاتی رہیں جن کا ذکر ہم ذیل میں کرتے ہیں:

۶۶- نوری: حاجی میرزا حسین (۱۲۵۴-۲۷ جمادی الثانی ۱۳۲۰ھ). «مستدرک الوسایل»، «فصل الخطاب» اور دیگر متعدد کتابوں کا مصنف اور صاحبِ ذریعہ کا استاد. ۱۲۹۷ھ میں جب وہ ابھی سامرہ ہی میں تھا تواپنے کتب خانے کی فہرست تیار کی جو پانچ سو سے زائد سطور پر مشتمل تھی. (ذریعہ ۱۶: ۳۹۰-۳۹۱). یہ قلمی اور مطبوعہ کتابوں کی حروف تہجی کی ترتیب پر فہرست ہے اور فارسی میں لکھی گئی ہے اور «آشنائی با چند نسخہ خطی» دفتر ۱، قم، ۱۳۹۶ھ میں صفحہ ۱۲۹ تا ۱۵۳ مدرسی طباطبایی

کے مقدمے کے ساتھ «فہرست کتابخانہ حاجی میرزا حسین نوری» کے عنوان سے چھپی ہے۔

٦٧- محمد مرتضی حسینی جونپوری (م تقریباً ١٣٣٧ھ)،

حاجی میرزا حسین نوری مذکور کا شاگرد تھا اور اپنے استاد کی تصانیف کی فہرست فارسی زبان میں تین سو سطور میں لکھی جو «لؤلؤ و مرجان» مطبوعہ ١٣٢٠ھ کے ساتھ چھپی ہے (ذریعہ ١٦-٣٧٩)۔ «لؤلؤ و مرجان» نوری کی تصنیف ہے اور مجلس پڑھنے والے کے لیے منبر کی پہلی اور دوسری سیڑھی کی شرط کے بارے میں ہے۔ (ذریعہ ١٨: ٣٨٨)۔

٦٨- ثقۃ الاسلام تبریزی، میرزا علی (١٢٧٧-١٣٣٠ھ)

ایران کا قومی شہید تھا جو روسیوں کے ہاتھوں مارا گیا۔ «مرآت الکتب» دو حصوں میں لکھی۔ ١- مصنفوں کے نام حروف تہجی کی ترتیب کے مطابق، تصانیف کے ذکر کے بغیر ٢- ان کی تصانیف کے نام- مصنف کے بھتیجے عبداللہ ثقۃ الاسلامی نے ١٣٦٣ش میں اس کی ایک جلد ١٣٢ صفحات میں چھاپی۔ جو حصہ اول کا نصف ہے یعنی از «ابراھیم» تا «عمادالدین»۔

٦٩- ابوالقاسم ابراهیمی (١٣١٢-١٣٨٩ھ) بن زین العابدین (١٢٧٦-١٣٦٠ھ) بن کریم خان کرمانی قاجار۔

کتب خانہ آستان قدس کے مہتمم اوکتایی کی تحریری درخواست پر ١٣٢٨ھ میں «فہرست کتب مشایخ عظام» دو جلدوں میں لکھی۔ پہلی جلد میں مصنف نے اپنے، اپنے والد زین العابدین اور چچا محمد خان(١٢٦٣-١٣٣٢ھ) دادا محمد کریم خان

(۱۲۲۵-۱۲۸۸ھ)، سید کاظم رشتی (۱۲۱۲-۱۲۵۹ھ) اور شیخ احمد احسایی (۱۱۶۶-۱۲۴۱ھ) کے حالات زندگی لکھے ھیں. دوسری جلد میں ان کی تصانیف کا بیان پانچ حصوں میں ہوا ہے: ۱- شیخ احمد احسایی (بانی فرقہ) کی تصانیف، نو حصوں میں. ۲- سید کاظم رشتی کی تصانیف. سات حصوں میں. ۳- محمد کریم خان کی تصانیف، پندرہ حصوں میں. ۴- محمد خان کی تصانیف، دس حصوں میں.۵ زین العابدین کرمانی کی تصانیف، چھ حصوں میں. خاتمہ، مصنف ابوالقاسم ابراهیمی کی تصانیف کے بیان میں.

یہ فہرست کئی بار چھپ چکی ہے. تیسری بار مطبع سعادت کرمان سے ۱۳۸۹ھ میں چھپی، ۶۵۳+۱۲ صفحات.

فہرست نویس نے مندرجہ ذیل مآخذ کا ذکر کیا ہے(وہی اشاعت، ص۱۲۲-۲۱۶):

۱- فہرستِ سید. سید کاظم رشتی نے شیخ احمد احسایی کی تصانیف کی فہرست تیار کی تھی اور اس کا ایک نسخہ بخطِ مصنف اس فرقہ کے کتب خانہ واقعہ کرمان میں موجود ہے.

۲- فہرست فائقی. سید عبدالمجید فائقی نے ۱۳۲۵ھ میں اس فرقے کی تصانیف کی فہرست بنائی جو مذکورہ کتب خانے میں موجود ہے.

۳- فہرست مختصر. مصنف نامعلوم جو کریم خان مذکور (۱۲۲۵-۱۲۸۸ھ) کاہم عصر تھا. یہ بھی اسی فرقے کی تصانیف کے بارے میں ہے.

۴- شرح احوال شیخ احمد احسایی بقلم محمد طاہر کرمانی

جو ابوالقاسم ابراہیمی کا چچا تھا اور اس کا نسخہ بھتیجے کے پاس تھا۔

ذریعہ (۱٦: ۳۸۳) میں فہرست رسایل شیخ احمد احسایی کے ایک نسخہ واقع کتب خانہ خوانساری، نجف کی نشان دہی کی گئی ہے، وہ شاید مذکورہ فہرست سے مختلف ہے۔

۷- آقا بزرگ تہرانی (منزوی). ولادت بمقام پامنار تہران ۱۲۹۳ھ/۱۸۷٦ء، عراق کا سفر ۱۳۱۳ھ/۱۸۹۵ء، نجف میں سکونت ۱۳۱۵ھ تا ۱۳۲۹ھ، اور وہاں حسین نوری (م. ۱۳۲۰ھ/۱۹۰۲ء) و آخوند خراسانی (م۱۳۲۹ھ/۱۹۱۱ء کی شاگردی، سامرہ میں سکونت ۱۳۲۹ تا ۱۳۵۲ھ، نجف واپسی ۱۳۵۲ھ/۱۹۳۵ء، وفات ذیحجہ ۱۳۸۹ھ/فروری ۱۹۷۰ء.

ان کی تصنیف «الذریعہ الی تصانیف الشیعہ» کو شاید فہرست نویسی کے قدیم مذہبی طریقے اور جدید روش کے امتزاج کادرمیانی نمونہ قرار دیا جا سکتا ہے. جب عیسائی مصنف جرجی زیدان(۱۸٦۱-۱۹۱۲ء) نے ۱۹۰۲ء میں «تاریخ تمدن اسلامی» اور ۱۹۱۱ء میں «تاریخ آداب اللغہ العربیہ» شائع کی تو اسے ان پیش روں میں سمجھا جانے لگا جو عرب قومیت ........ موجودہ مفہوم میں ...... پر فخر کرتے ہیں اور روایتی اسلام کو اس کا مذہبی جھنڈا [علامت] قرار دیتے ہیں. لامحالہ جرجی زیدان کی ان کتابوں میں غیر عرب مسلمانوں اور غیر سُنّی مذاہب کے مصنفوں کا ادب دوسرے درجے پر رکھا گیا بلکہ بعض مقامات پر تو اس کا حقارت کے ساتھ ذکر کیا گیا. جو شیعہ اور روشن خیال ایرانی علماء

نجف میں مرحوم آخوند خراسانی (۱۳۲۹ھ/۱۹۱۱ء) کے گرد جمع تھے اور ایرانی سرحد سے باہر ایران کے اندر جمہوریت پسندوں کی مدد کررہے تھے اور خود کو عالمِ اسلام کے شیعوں کاذمہ دار نمایندہ سمجھتے تھے انہیں جرجی زیدان کی تصانیف کا یہ انداز گراں گذرا. چنانچہ ان میں سے تین افراد سید حسن صدر(م۱۳۷۷ھ/۱۹۵۷ء)، محمد حسین کاشف الغطا(م۱۳۷۷ھ/۱۹۵۷ء) اور شیخ آقا بزرگ تہرانی نے، جیسا کہ صاحبِ ذریعہ کے حالات میں آیا ہے، یہ طے کیا کہ ان میں سے ہر ایک جواب دینے کا بوجھ اٹھائے گا. اس طرح آقا بزرگ ۱۹۱۱ تا ۱۹۳۶ء «الذریعہ الی تصانیف الشیعہ» کے دورے کی تصنیف میں مصروف رہے. [اشاعت]:

ج۱: نجف، ۱۳۵۵ھ/۱۹۳۶ء، ۱۶.۸ عنوان، حرف الف، ۵۲.ص، اس میں ۸.. «اجازت نامے» نقل ہوئے ھیں جو سلسلہ در سلسلہ طبقات علماء کا بہترین نمونہ ھیں.

ج۲: نجف، ۱۳۵۶ھ/۱۹۳۷ء ۲.۲۵ عنوان، حرف الف کا بقیہ، ۵۲۲ص. «اصل» عنوان کے تحت «چھار صد اصل» شیعہ کی ۱۲۷ کتابوں کا ذکر ہوا ہے.

ج۳: نجف ۱۳۵۷ھ/۱۹۳۸ء، ۱۹۱۸ عنوان، حرف ب، پ، ت، ۲۹۶ص.

ج۴: تہران، ۱۳۶۳ھ/۱۹۴۳ء، ۲۳۲ عنوان، ۵۲.ص، حرف، ت کا بقیہ، «تقویم» کے تحت تقویم نویسی کی مختصر تاریخ اور «تفسیر» کے تحت تقریباً سات سو تفسیروں کا ذکر ہوا ہے. اس جلد سے لے کر پندرہویں جلد تک کی اشاعت میں مصنف کے بیٹے

عل نقی منزوی کی تحقیقات اوراضافات بھی موجود ھیں.

ج۵: تھران، ۱۳۲۲ش/۱۹۴۳ء، ۱۳۱۲ عنوان، ۵۲۰ص، حروف ث، ج، چ.

ج۶: تھران، ۱۳۲۶ش/۱۹۴۷ء، ۲۲۷۳ عنوان، ۲۱۲ ص، حرف ح - ٦٣٧ عنوانات «حدیث» سے متعلق ھیں جس میں تاریخ حدیث اور ابتدائی اسلامی عھد کی چار سو اصل کا بیان ہے «حاشیه» کے تحت ۱۲۷۳ حواشی کا ذکر ہوا ہے.

ج۷: تھران، ۱۳۲۹ش/۱۹۵۰ء اس جلد میں «خمسه» اور خطبه« کے تحت متعارف ہونے والی کتابیں تاریخی اہمیت کی حامل ھیں.

ج۸: تھران ۱۳۳۰ش/۱۹۵۱ء. ۳۰۳ص، حرف د، به استثنائے «دیوان».

ج۹: تھران، ۱۳۳۳ش تا ۱۳۳۶ش، صرف دواوین کے لیے مختص ہے. ۱۵۲۱ صفحات، تقریباً ۸۵۰۰ شعراء کی تصانیف کا ذکر، آخر میں اسماء کتب کی الفبائی فھرست.

ج۱۰: تھران، ۱۳۲۵ش/۱۹۵۸ء حرف ذ، ر، ۲۷۲س.

ج۱۱: تھران، ۱۳۳۷ش/۱۹۵۸ء حرف ر کا بقیه، ۳۵٦ص.

ج۱۲: تھران، ۱۳۲۰ش/۱۹٦۲ء، حرف ز، س، ۲۹۵ص.

ج۱۳: نجف، ۱۹۵۹ء.، حرف ش کا نصف اول، ۳۰۰ص.

ج۱۲: نجف، ۱۹٦۱ء، حرف ش کا بقیه، دوحصوں میں، ۲۵۷۲ عنوان، «شرح» کے تحت ۱۹۰۰ کتابوں کا ذکر ہوا ہے. اور چھٹی جلد میں «حاشیه» کی طرح، یه جلد نویں صدی اور مابعد کے

تعلیقی، تشریحی اور تکمیلی ادب کی ترجمان ہے۔

ج۱۵: تہران، ۱۳۴۳ش/۱۹۶۵ء، حروف ص، ض، ط، ظ، ع۔ ۲۰۰ص۔

ج۱۶: تہران، ۱۳۴۶ش/۱۹۶۷ء، حروف غ، ف، ۲۲۲ص۔

علی نقی منزوی کے بیروت چلے جانے کے باعث اس جلد سے لے کر ج۲۳ تک مصنف کے دوسرے بیٹے احمد منزوی کی تصحیح کے ساتھ چھپی۔

ج ۱۷: تہران، ۱۳۸۷ھ/۱۹۶۷ء، حروف ق، ک، ۳۳۳ص۔

ج۱۸: تہران، ۱۳۸۷ھ/۱۹۶۷ء، حرف ک کا بقیہ، گ، ل ۔ ۲۳۶ص۔

ج۱۹: تہران، ۱۳۸۹ھ/۱۹۶۹ء، حرف م کا 1/5 حصہ، مثنوی« عنوان کے تحت ۰۰ ۱۵ مثنویوں کا تعارف ہے۔ ۲۰۹ص۔

ج۲۰: تہران، ۱۳۹۰ھ/۱۹۷۰ء، مصنف کی وفات سے چند ماہ بعد شائع ہوئی۔ اسی وجہ سے ابتدا میں مصنف کے حالات اور تصویر چھپی ہے، یب+۲۲۸ص۔

ج۲۱: تہران، ۱۳۹۲ھ/۱۹۷۲ء، ۲۵۱ص۔

ج۲۲: تہران، ۱۳۹۳ھ/۱۹۷۲ء، ۲۲۳ص۔

ج۲۳: تہران، ۱۳۹۵ھ/۱۹۷۵ء، حرف م کی آخری جلد، اور احمد منزوی کی تصحیح شدہ آخری جلد، اس کے بعد احمد منزوی پاکستان میں «فہرست مشترک پاکستان» لکھنے میں مشغول ہوگئے اور تہران میں تصحیح کا کام دوبارہ علی نقی منزوی نے سنبھال لیا۔ ۳۶۲ص۔

ج۲۴: تهران، ۱۳۹۸ھ/۱۹۷۸ء، حرف ن، ۲۸۸ص.

ج۲۵: تهران، ۱۳۹۸ھ/۱۹۷۸ء، حروف و، ھ، ی، آخر میں ۲۵ جلدوں کی طباعت کی روداد اور استدراکات، ۱۲۳ص.

ج۲٦: مشهد، آستان قدس، ۱۴۰۵ھ/۱۹۸۵ء ذریعه کا وہ استدراک ہے جو خود مصنف نے تیار کیا تھا، به اہتمام سید احمد حسینی چھپا ہے. ۳۱۵ص.

**ذریعه پر مندرجه ذیل کام ہوئے ہیں:**

* تبویب الذریعه الی تصانیف الشیعه تألیف الحاج السید احمد الدیباجی اصفهانی، [مطبوعه] تهران، ۱۳۵۲ش/۱۳۹۳ھ، ۳٦۵ص. ذریعه کی پہلی تین جلدوں کی موضوعی فہرست ہے. ہرجلد کو الگ الگ بیس موضوعات پر تقسیم کیا گیا ہے: ادبیات، دعا، اصول دین، اصول فقه، تاریخ، تراجم، تفسیر، جغرافیا، حدیث، دیوان، ردود، ریاضی، سیاست، شروح، طب، فقه، فلسفه، متفرقه، مراثی.

* معجم مؤلفی الشیعه. تالیف علی فاضل قاینی، وزارت ارشاد اسلامی. [تهران]. ۱۳٦۵ش، ۵۲۸ص. ذریعه میں مذکور مصنفوں کی حروف تهجی کی ترتیب کے مطابق فهرست ہے. ہر نام کے بعد ان کی تصانیف کا نام بھی درج کیا گیا ہے.

